


نام کتاب مثنوی ابر گہر بار

شمارہ در نمایشگاہ

از کتابخانہ مولوی سید مرتضیٰ حسین

عربی ۱۲۶۲/فہ

تالیف و تدوین

مثنوی ابر گہر بار غالب

فارسی - ادب نظم - مطبوعہ

صفحات ۷۴

مقدمہ، تحقیق متن

مرتضیٰ حسین فاضل

ابتدائیہ: تحسین سروری

سہ ماہی اردو، کراچی

شمارہ جنوری تا اکتوبر ۱۹۶۶ء

نسخۂ محفوظ مؤلف



مرتضیٰ حسین عفی عنہ فاضل لکھنوی

چھاپ اردو، سہ ماہی کراچی

بالاقساط جنوری، اپریل، جولائی، اکتوبر ۱۹۶۶ء





مثنوی

# ابر گہر بار

تصنیف

مرزا اسد اللہ خاں غالب دہلوی

ترتیب و مقدمہ

مرتضیٰ حسین فاضل لکھنوی



ابتدائیہ

تحسین سروری

غالب از خاک پاک تورانیم
لا جرم در نسب فره مندیم
ترک زادیم و در نژاد همی
بسترگان قوم پیوندیم
ایبکم از جماعه اتراک
در تمامی زماه ده چندیم
فن آبائے ماکشا در زیست
مر زبان زاده ٔ سمرقندیم
ور ز معنے سخن گزار ده ٔ
خود چه گوئیم تا چه و چندیم
فیض حق را کمینه شاگردیم
عقل کل را بهینه فرزندیم
هم به تابش به برق هم نفسیم
هم به بخشش به ابر مانندیم
به تلاشیکه هست فیروزیم
به معاشیکه نیست خرسندیم
همه بر خویشتن همیگریم
همه بر روزگار می خندیم

# مقدمه

مرتضیٰ حسین فاضل لکھنوی

''سبک ہندی'' کے صاحب طرز، محبوب و مشہور اساتذہ میں ظہوری کے ''ساقی نامہ'' نے جو عروج پایا وہ خسرو کے علاوہ شاید ہی کسی کی نظم طویل کو حاصل ہوا ہو۔

غالب، ظہوری کے مقابلے میں خفائی بھی تھے اور اسی کی تخلیقات کے عاشق و شیدا بھی۔

به نظم و نثر مولانا ظهوری زنده ام غالب
رگ جاں کرده ام شیرازه، اوراق کتابش را

———

زلّه بردار ظهوری باش غالب، بحث چیست
در سخن دریوزه باید، نه دکّان داری



———

غالب از من شیوهٔ نطقِ ظهوری زنده گشت
از نواجان، در تن سازِ بیانش کرده ام

———

غالب از اوراق ما، نقشِ ظهوری دمید
سرمهٔ حیرت کشیم، دیده به دیدن دهیم

———

یہ تاثر اس حد تک چھایا ہوا ہے کہ اردو فارسی نظم و نثر میں اکثر

ظہوری کا
اس کا ذکر کرتے رہتے تھے۔ 'مثنوی ابر گہر بار، بھی اسی تاثر کا ایک نتیجہ ہے۔ چنانچہ فردوسی سے جامی اور جامی سے غنیمت تک سینکڑوں شاعر ہیں، ان کی بےشمار مثنویاں موجود ہیں، مگر غالب نے ان میں سے صرف تین شاعروں کا نام لیا ہے۔ فردوسی، نظامی، زلالی۔ فردوسی کو تو ان لفظوں میں یاد کیا ہے:

گزشت آنکه دستانسرای کہن    ز کیخسرو و رستم آرد سخن
منم رکنم بود در تراز کلام    شہنشه پیمبر، سپہبد امام
ز فردوسیم، نکته انگیز تر    ز مرغ سحر خواں، سحر خیز تر
فرو مردن شمع ساسانیاں    بود صبح اقبال ایمانیاں

نظامی کا تذکرہ کرتے وقت ان کی طبیعت ذرا رواں ہوئی مگر تیور میں رجز کے بجائے زمزمے کا انداز پیدا ہو گیا ہے اور انہی اشعار کو دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ غالب رزم کے مرد میدان نہیں:

بدیں جاده کا ندیشه پیموده است    غمم خضر راه سخن بوده است
نظامی نیم کز خضر در خیال    بیا موزم آئین سحر حلال
زلالی نیم، کز نظامی بخواب    به گلزاردانش برم جوی آب
نظامی کشد ناز، تابم کجا    زلالی بود خفته، خوابم کجا
مرا بسکه در من اثر کرده غم    به مرگ طرب مویه گر کرده غم

یہ اشعار مغنی نامے سے لئے گئے ہیں، اگر واقعہ طویل و ضخیم رزمیہ مثنوی کا خاکہ تھا تو غالب پر لازم تھا کہ فردوسی و نظامی کو للکارتے، لیکن رزمیہ مثنوی میں آٹھ نو سو شعر کہنے کے بعد پہلے نظامی کو یاد کرنا اور اس کے سو شعروں کے بعد 'ساقی نامے' میں فردوسی کا ذکر اور وہ بھی تین چار شعروں میں، تعجب خیز بات ہے۔

حقیقتاً مثنوی صبر آزما، محنت طلب، اور فکری تسلسل و ارتقا چاہتی ہے، پھر رزمیہ مثنوی؟ غالب، سہل انگار، بے فکرے، مست و مطمئن خیال آدمی تھے۔ ہماری شاعری کی روایت میں شاعر ''صلہ بھی چاہتا ہے اور داد بھی'' غالب کا عہد دونوں خزانے لٹا چکا تھا۔ دلی میں سپاہیانہ رہن سہن تھا

نہ شجاعانہ سرگرمیاں ، لکھنؤ میں مذہب کے سہارے مرثیہ ابھرا ، فضا سازگار تھی لہذا داد بھی ملی اور صلہ بھی ، دہلی میں یہ بھی نہ تھا ، ایک ہزار شعر کہنے کے بعد بھی یہ عالم کہ :

کسم در سخن کار فرمای نیست     به بخشندگی همت افزای نیست
چه گوید زبان آور بی نوا ؟     چه آید زهیلاج بی کتخدا ؟

''خون در دل ، آشفته مغز'' انسان کیا کہے؟ اور کس سے کہے؟ فارسی کا ذوق ، مثنوی خوانی کا شوق ناپید ہو چکا تھا ، میں تو کہتا ہوں اتنے شعر کہہ لئے کمال کردیا ۔ اردو میں تو تین بند سے چوتھا بند کہتے نہ بنا ۔

کلیات میں گیارہ ، اور نوادر میں تین چار مثنویاں موجود ہیں ان میں سے 'ابر گہر بار' کے سوا ایک بھی دو سو شعروں سے آگے نہیں جاتی ، پھر وچراغ دیر ، ہو یا و باد مخالف ، سب پر بزم کا رنگ غالب ہے ، یہ بزمیہ انداز خالص بزمیہ ہے نہ رزم و بزم کا مرکب ، بلکہ وہ بزم جو غالب کے ذہن میں بھی تھی اور خارج میں بھی ، یعنی بزم نرد، اور رزم حاسدین و قرضخواہوں کی فکر اور شراب کا نشہ ، احباب سے لطیفے بازیاں اور گھریلو معاملات میں الجھنیں ، کبھی یہ خیال کہ اب یہ قصیدہ لکھا اور اودھ سے ہنڈوی آئی ، فلاں افسر سے ملے اور پنشن کا قصہ طے ہوا ۔ لیکن خوبیٔ تقدیر کہیئے کہ دہلی سے لکھنؤ گئے ناکامی ہوئی ، کلکتہ گئے تو جو کچھ باقی تھا وہ بھی باقی نہ رہا ، دلی میں عزیزوں کے طعنے ، دشمنوں کے حملے ، قرضخواہوں کے دعوے، حریفوں کے طنز ، سسرال میں ان سے زیادہ کوئی مفلس نہ تھا ۔ ذوق کا عروج اور صہبائی کی مقبولیت ہمت شکن باتیں تھیں ، قدردانوں کی نایابی، غم گساروں کی کمی، درد نارسائی، بے اولادی و ناداری نے ان کے احساس الم کو اثر انگیز بنا دیا تھا ، پھر غالب کی طبع جدت پسند و تخیل نادرہ کار نے اسے پہلو عطا کئے ، شراب اور طبع لطیف نے کیف بخشا ۔ لیکن خود غالب کے اعمال و خیالات میں استقلال کی کمی ہوگئی وہ ہلاک غم دوراں اور ''یک گونہ بیخودی'' کے قائل ٹھہرے اس کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ ''اپنی شکست کی آواز'' بن کر سپر انداختہ نظر آنے لگتے ہیں ۔

نباشم گر از ''گنجه'' گنجم بس است     به غم گر چنیں پرده سنجم بس است
کنونم به سر شور گفتار نیست     به ساز غزل زخمه بر تار نیست

به شعر ارچه کمتر شکیبم همی
بدین پرده خود را فریبم همی

کسی کش بجائے بود دل به بند
به افسانه لختی گسارد گزند

کسی را که باغم شماری بود
روا باشد ار غمگساری بود

که در خستگی چاره جوئی کند
به غم خواری افسانه گوئی کند

چو میرد برآں مردہ نالد هم او
سر انجام کارش سگالد هم او

مرا بیں که چوں مشکل افتاده است
چه خونهاست کاندر دل افتاده است

خود از درد بیتاب و خود چاره جوئی
خود آشفته مغز و خود افسانه گوئی

به تنهائی از همدمان خودم
به دل مردگی نوحه خوان خودم

کسم در سخن کار فرمائی نیست
به بخشندگی همت افزائی نیست

یہ ہے وہ پس منظر جس میں ''ابر گہر بار'' کی تخلیق ہوئی ، بلا شبہ اس زمانے میں غالب بہت بوڑھے نہیں تھے ، مگر سفر کلکتہ اور قرضخواہان دھلی نے انہیں بہت بوڑھا بنادیا تھا ۔ یہ تو نہیں کہا جا سکتا کہ مثنوی کتنی مدت میں انجام پزیر ہوئی ۔ لیکن یہ بات طے ہے کہ ۱۸۴۷ع میں زیر نظر اشعار لکھے جا چکے تھے اور سر سید نے جو پندرہ سولہ جز دیکھے تھے وہ زیادہ نہ ہو سکے ۔

## مثنوی کے بارے میں غالب کی رائے

پوری مثنوی نکتہ آفرینی ، رنگ اور آھنگ کے لحاظ سے اپنے عہد کی

تمام مثنویوں پر بھاری ہے، حمد و نعت، منقبت و مغنی نامہ و ساقی نامہ میں بیان کے جو پیرائیے اختیار کیے ہیں وہ غالب کے علاوہ متاخرین میں کسی کو میسر نہیں - انھوں نے خود اس مثنوی کے بارے میں جو تعارف لکھا ہے وہ بلاشبہ بڑا بھرپور، مکمل اور خود مرزا کے تنقیدی شعور کا بہترین نمونہ ہے - اپنے انداز سخن، مثنوی کے محرک، اس کی تقسیم اور نامکمل رہنے کا سبب سبھی کچھ تو لکھ دیا ہے۔

## عام انداز فن :

ریزش نمک طرز عرفی شیرازی، و آمیزش
شکر ادای نظیری نیشاپوری، شور انگیزی و
گلوسوزی حسن، برشته آن شاهد غیبی افزودند
غزل و قصیده و قطعه و رباعی را
در فر جام کشی (خوشی) و دلکشی لفظ و معنی کار
از ان گزشت که دیگری را در اندیشه گزرد

## مثنوی کا محرک :

بسیچ بنشتن مثنوی دلنشین‌افتادفردوسی‌طوسی‌رابه رهنمائی‌و
نظامی گنجوی را به نیروفزائی گماشتند -

## موضوع مثنوی :

در ضمیر زود پزیر من چنان فرود آمد که غزوات خداوند
دنیا و دین، حضرت امام‌المرسلین سلام‌علیه من‌رب‌العالمین
به بند نگارش اندازم -

## تقسیم موضوعات :

توحید و مناجات و منقبت و ساقی نامه و مغنی نامه پیدائی
پزیرفت

## مثنوی پر رائے:

باچمانی (ساقی) و خنیا گر (مطرب) بسا سخنهای دلآویز و مهر انگیز گفته آمد ـ ویژه در مناجات به شیوهٔ ابداع بدان سان رندانه و قلندرانه سخن سروده شد که سروشان بهشتی را لب از شور ' هایاهوی ' تبخاله زد ـ و در بارهٔ معراج عروج فکر آن پایه یافت که سخن از جای که می رفت هم بد انجا رسید ـ

شیخ اصغر علی صاحب نے مثنوی کا تفصیلی(۱) مطالعہ کرتے ہوئے اشعار اور خلاصہٴ مضمون سے بحث کی ھے ـ میں اس سلسلے میں صرف دو تین اھم باتیں اور ضروری اختلافات بیان کر کے اپنے مقالے کو ختم کرتا ہوں ـ کرچکے

### زمانہٴ تالیف

اصغر صاحب اور بعض دوسرے حضرات کی رائے میں مثنوی ۴۶-۱۸۴۷ع میں شروع کی جا چکی تھی ، مگر منقبت ، مغنی نامہ اور ساقی نامہ بعد میں لکھے گئے ـ

میرے خیال میں ، مرزا کے مکاتیب کلکتہ سے باخبر حضرات جانتے ھیں کہ غالب کی صحت ان دنوں اچھی نہ تھی وہ ایک وقت کھانا کھاتے تھے (دیکھئے خط ۷، آثار غالب ص ۲۰) جوانی کے دن تھے مگر صحت کے اعتبار سے اپنے تئیں " بایں تن لاغردلم را فربہی و تنومندی بخشیدہ است" بتاتے ھیں ـ پھر ۱۸۴۷ع میں پچاس سال کی عمر تھی اور مسلسل بیمار آدمی کا اس عمر میں بوڑھا ھوجانا کوئی تعجب خیز بات بھی نہیں ھے ـ

۱۸۵۰ع کے بعد مرزا کی روز مرہ مصروفیات و مشاغل کی تفصیلات ھمارے سامنے ھیں ـ اگر ' مثنوی ابر گہر بار ' زیر قلم ھوتی تو بظاھر اس کا تذکرہ نظر انداز کرنا مشکل تھا ـ پھر ' مغنی نامہ ' کا یہ شعر:

---

(۱) دیکھئے اورئینٹل کالج میگزین ۱۹۵۸ع

کسم ، در سخن کار فرمائی نیست
به بخشندگی همت افزائی نیست

صاف بتاتا ہے کہ ابھی تک مرزا وابستگان دولت ظفر شاہ میں داخل نہیں ہوئے ہیں اور یہی الجھن آخر تک ملتی ہے کہ

نه گفتی که بیزار گشتم زمی
بریدم زبزم و گزشتم زمی

یہ کیفیت حادثۂ اسیری اور اس کے بعد ہی کی ہو سکتی ہے، ان دنوں مرزا قرض سے بھی دبے ہوئے تھے اور قید میں شراب کا ملنا کہاں ممکن تھا. ممکن ہے اسی عہد پر آشوب میں یہ کافر بھی چھٹی رہی ہو۔

همانا تو دانستهٔ کز دو سال    ننوشم می ، الا به بزم خیال

سے یہ قیاس کرنا کہ ''یہ ٹھیک ۱۸۵۷ء کے بعد کا دور ہے'' بہت بڑا مسامحہ ہے۔ مرزا ھنگامۂ ۱۸۵۷ء میں بھی پیتے تھے، ان کے دوست ارمغان میں بھیجتے رہے -- جس کے لئے اردوے معلی کے خطوط موجود ہیں - ۴۷ سے ۱۸۵۰ء تک کا زمانہ بہت سختیوں میں گزرا ہے، اور یہ کام اسی زمانے میں ہوا ہے- مثنوی کے آخری اشعار واضح طور پر ثابت کرتے ہیں کہ ساقی نامہ عہد ترک شراب میں انجام پذیر ہوا ہے:

دگر غالب ، ای عهد و رایٔ تو مست
به پیمان دانش وفایٔ تو مست

حدیث می و شیشه و جام چیست ؟
چه گوئی و این شیوه را نام چیست ؟

نه گفتی که بیزار گشتم زمی
بریدم زبزم و گزشتم زمی

به مستی درین راه دستان مزن
میاشوب و هویٔ چومستان مزن

ادب ورز و دین جوی و آئیں گزین
به فن سخن شیوهٔ دیں گزین

به کاری زدی دست، کز ساز تو
دم جبر ئیلست همراز تو
چو کشتی نشینان دریا نورد
به سیر از رهت بر مخیزاد گرد
ترا بخت درکار یاری دهاد
به پیوند دین استواری دهاد

آخری شعر بتاتا ہے کہ ' ترک ارادہ ' اور نامکمل کام کی معذرت کے لیے بھی کچھ نہ لکھ سکے ۔ ہو سکتا ہے کہ ' کالے میاں ' کے یہاں رہتے رہتے یہ خیال ابھرا مگر بزم کے صدر نشین رزم کے مد و جزر برداشت نہ کر سکے۔ جیسے غدر کے زمانے میں ''دستنبو'' کا کام سرسری ہو کے رہ گیا یونہی مثنوی بھی نامکمل رہی ۔

## مثنوی کی خصوصیات

حمد سے ساقی نامے تک روانی اور شوخ طبعی کے اتنے اچھے نمونے ملتے ہیں کہ قاری ذرہ برابر بھی بے لطف نہیں ہونے پاتا ، حمد کی شوخیاں ، مغفرت طلبی کے انداز میں وہ جوش کہ گستاخی تک پہنچ جاتا ہے ۔ مگر چونکہ شاعر نے کلیجہ نکال کے رکھ دیا ہے اسے جنت اور جہنم سے دلچسپی نہیں ، اسے اپنے رحیم خدا پر بھروسہ ہے ، حسرتوں کا دفتر اور گناہوں کا بوجھ لئے ہوئے میدان حساب میں جانے کو تیار ہے ، پھر وہاں کے لئے یہ انتظام کیا :

بدین مویه در روز امید و بیم
به گریم بد انسان که عرش عظیم
شود از تو سیلاب را چاره جوی
تو بخشی بدان گریه ام آبروی
وگر خون حسرت هدر کرده ای
ز پاداش قطع نظر کرده ای
گزشتم ز حسرت ، امیدیم هست
سپید آب روی ، سپیدیم هست
که البته این رند نا پارسا
کج اندیشه ، گبر مسلمان نما
پرستار فرخنده منشور تست
هوادار فرزانه و خشور تست

اقبال کا شکوہ پڑھئے، پھر غالب کی حمد کا مطالعہ کیجئے ، یہ معلوم ہوگا جیسے ناز بندگی اور اعتماد بندہ پروری میں غرق ، شب تار میں بیٹھا مناجات کے پردے میں درد دل کہہ رہا ہے۔ درد بھی ایسا جو احساسات کی موت اور جذبات کی فنا ہے :

بسا روزگاران به دل دادگی | بسا نو بهاران به بے بادگی
بسا روز باران و شبهای ماه | که بود ست بی می به چشمم سیاه
افقها پر از ابر بهمن مهی | سفالینه جام من ، از می تهی
به ناسازگاری ز همسایگان | به سرمایه جوئی ز بی مایگان
به گیتی درم بی نوا داشتی | دلم را اسیر هوا داشتی
نه بخشنده شاهی که بارم دهد | به هر بار زر پیل بارم دهد
که چون پیل زانجا بر انگیز می | ز رش بر گدایان فرو ریز می

اس شکوہ آمیز حمد میں نکتہ آفرینیاں اور بذلہ سنجیاں سونے پر سہاگہ ہیں نعت میں یہ جوش' جذبہ و مستی میں بدل جاتا ہے۔ ثقاہت و اعتدال ہے، لحاظ بزرگی اور پاس عظمت ہے۔ پھر اس ترانہ نعت کو زیادہ بلا اثر بنانے کے لئیے 'معراج، کو نظم کیا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ غالب نے جس پیارے انداز سے معراج نظم کی ہے اس سے مرزا کی نادرہ کاری ، منظر نگاری کی انتہا معلوم ہوتی ہے۔ آنحضرت صلعم کے آسمانی سفر کی منزلوں کا بیان جس لطافت کا متقاضی تھا مرزا نے اسی لطافت سے کام لیا ہے لفظوں کا در و بست، تشبیہ اور استعاروں کا سلسلہ ، سماں باندھ دیا ہے۔ فلک چہارم کا حال بیان کرتے کرتے ایک مخلوق محترم کی حالت اور شوق زیارت حضور سرور کائنات صلعم میں یہ کہنا :

قدم بوس پیغمبر آهنگ کرد | ز بس بوسه جا بر قدم تنگ کرد
ز مهرش به جنبش در آمد لبی | به هر بوسه رست از فلک کوکبی
بدینسان که گردون پر از کوکبست | همانا ز گلبازی' آن شبست

اور پھر منزل دنی فتدلّیٰ کے موقع پر یہ لطیف ترین شعر کہ

قدم زد براهی که رفتن نه داشت | نگهبان و همراه و رهزن نه داشت
غبار نظر شد زره ناپدید | سراپای بیننده شد جمله دید

تماشا هلاک جمال بسیط  فروغ نظر موجهٔ زاں محیط
احد جلوہ گر باشیون و صفات  نبی محو حق ، چوں صفت عین ذات

منقبت میں پہنچ کر یہ روانی و جوش ، احترام و جذبہ تقدیس والہانہ جذب اور مجذوبانہ آہنگ اختیار کر گیا ۔ آغاز ھی میں ایک رنگ ھے ۔ ایک کیف و سر مستی ھے ، ایک فخر و انبساط ھے ۔

هزار آفرین بر من و دین من  که منعم پرستی ست آئین من

قلندرانہ تیور ، نصیریانہ خیالات ، علی پرستی کا جوش ، قلم و دماغ و خیال کو بے قابو کئے دیتا ھے ۔ ایک سو اٹھائیس شعر اور ایک بھی زاید و بیکار نہیں ھے ۔ لوگوں کا خیال ھے کہ غالب ، حب علی میں اس قدر سرشار ھیں کہ ان کی غزل ھو قصیدہ یا رباعی ، جہاں بھی اس کی چاشنی آئی وھاں لذت و جوش و کیفیت کا عالم ھی کچھ اور ھے ۔ ہندی اساتذۂ فارسی میں مرزا اس کیف و سرور میں منفرد ھیں ، در حقیقت وہ حضرت علی کو فقط امام اول ھی نہیں ، کچھ اس سے بھی زیادہ مانتے ھیں ، دیکھیے تو سہی کہتے ھیں :

زیزداں نشاطم به حیدر بود  ز قلزم بجو ، آب خوشتر بود
نبی را پزیرم به پیمان او  خدا را پرستم به ایمان او

لیکن اپنے اثناعشری ہونے کو نظر انداز نہیں کرتے ، کفر کے ڈر سے پہلو بچاتے ھیں :

پدیدار در خاندان نبی  به گیتی در ، از وی نشان نبی
علی راست بعد از نبی جای او  هماں حکم کل دارد اجزای او
همانا پس از خاتم المرسلین  بود تا به مهدی ، علی جانشین

حد یہ ھے کہ :

ندارد غم و غصه بزدان پاک  علی را اگر بنده باشم چه باک
تو غافل ز ذوق ثنا گوئیم  سزا گویم و نا سزا گوئیم

اس موقع پر عرفی کی لاش کا نجف جانا اور اس کا اپنی زندگی میں پیشین گوئی کرنا مرزا کے لئے رشک کا سبب بنا ھے ۔ میری رائے میں عقیدت و رشک کا

اظہار جس شدت سے ان بیس بائیس شعروں میں ہے اس کی مثال مشکل سے ملے گی۔ احساس شکست، غم ناکامی، اندوہ نارسائی اور یقین قبولیت نے انھیں ایسے انداز سے پیچ و تاب کے اظہار میں کامیاب بنایا ہے جو مرزا کی ولایت کا دھوکہ دیتا ہے۔

چو عرفی سر و برگ نازم کجا ‌ ‌ ‌ به دعوی زبان درازم کجا
طلب پیشگان را به دعوی چه کار؟ ‌ ‌ ‌ ز بخشنده یزدانم امیدوار
چه کاهد زنیروی گردان سپہر ‌ ‌ ‌ چه کم گردد از خوبیٔ ماه و مہر
که دل خستۂ دهلوی مسکنی ‌ ‌ ‌ ز خاک نجف باشدش مدفنی

علامہ اقبال نے حمد اور رفیق خاور (۱) نے ساقی‌نامہ کو اردو میں ڈھالا۔ ضرورت ہے کہ 'منقبت' کو بھی کوئی قادر البیان پیرایۂ ترجمہ بخشے۔

مغنی نامہ و ساقی نامہ تک بزمیہ انداز، شکوہ کا رنگ اور حسرتوں کا غم چھایا ہوا ہے۔ اور شاید مثنوی کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ جوش و مستی کے ساتھ حسرتوں کی کھٹک اور درد نایابی اور تمنا کی کسک سمودی گئی ہے۔

غالب ساقی نامے پر پہنچ کر رگ گئے، شاید اس کے بعد انھیں رزم یا تاریخ سے سابقہ پڑتا، اور یہ دونوں باتیں ان کے قابو کی نہ تھیں۔ ان کے تحت الشعور میں جس شخص کا تتبع ابھرا تھا، اس کی تخلیق بھی ساقی نامہ کہلاتی ہے۔ غالب بھی 'ابر گہر بار' کا ساقی نامہ لکھ چکے تھے۔ اس لئے زیر لب یہ کہہ کر خاموش ہو گئے۔

غالب، به شعر کم ز ظهوری نیم ولی
عادل شه سخن رس و دریا نوال کو؟

بزمیہ گہما گہمی، کیفیت سرور، شور ناؤ نوش، بذلہ سنجی و لطیفہ آفرینی، بیان درد دل، انتظار سرو قد و ساقی مہوش، یا بقول نظیری:

سخن گزشته گفتن گلۂ دراز کردن

---

(۱) رسالہ ''تخلیق'' کراچی - اکتوبر ۱۹۵۶ع

یہ باتیں بڑی موزوں ترکیب و آہنگ سے مثنوی میں موجود ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ غزل کی چاشنی اور مثنوی کی وسعت میں حد سے زیادہ دلکشی اور نام و مضمون میں انتہائی مطابقت پیدا ہوگئی ہے۔

## زیر نظر ایڈیشن

مثنوی "ابر گہربار" کا یہ ایڈیشن اس لیے بہت اہم ہے کہ اول تو مثنوی پر مرزا کی دوسری نظر ہوئی ہے اور نول کشوری ایڈیشن کی بعض اہم غلطیوں کی اصلاح خود غالب نے کی ہے دوسرے یہ کہ بعض قصائد و قطعات و رباعیات کی پہلی روایت اسی میں ملتی ہے۔ تیسری بات مرزا کی دو فارسی عبارتیں ہیں جن سے مرزا کے شعور تنقید اور ذوق سخن فہمی وفن شعر شناسی پر روشنی پڑتی ہے۔ خصوصاً شاعر نے خود اپنے بارے میں بڑی اعلیٰ درجے کی رائے دی ہے۔

## ابر گہر بار کی پہلی طباعت

۱۸۴۵ع یا ۴۶ (۱) میں کلیات، یا دیوان فارسی کا پہلا چھاپ مکمل ہوا، اس میں ۴۷ تک کا اکثر کلام فارسی موجود ہے۔ لیکن بعض اہم چیزیں مثلاً "حبسیہ" اور "ابر گہربار" موجود نہیں۔ پندرہ سولہ سال کے بعد کلیات کا دوسرا ایڈیشن پریس گیا تو اس میں نئے کلام کے علاوہ پرانی چیزوں میں سے "مثنوی ابر گہر بار" تو چھپی لیکن "حبسیہ" پھر رہ گیا۔ ۱۸۶۳ع یا ۱۲۷۹ھ میں کلیات چھپ کر تیار ہوا تو کچھ اور کلام لکھا جا چکا تھا، دوستوں کی فرمائش اور مثنوی کی اہمیت کے پیش نظر حکیم فخر الدین 'ابر گہر بار' اور اس کے ساتھ دو نئے قصیدوں، تین قطعوں اور دس رباعیوں کے چھاپنے پر تیار ہوگئے۔ اور شاید بہ اضافہ 'سبد چین' پھر 'سبد باغ دو در' کی ترتیب کا باعث ہوا۔

یہ عمدہ اور خوبصورت ایڈیشن بڑے اہتمام سے چھپا، اس نسخے میں کل چالیس صفحے اصل اور ایک صفحہ (زائد) 'صحیح نامہ' کا ہے۔ سائز میں ساڑھے نو انچ لمبائی، چھ انچ چوڑائی کاغذ، عام، جو طول مدت سے خستہ و

---

(۱) دیکھئے سبد باغ دو در ص ۱۴۱۔

زرد ہوگیا ہے ، ایک صاف ، عمدہ و محفوظ نسخہ ایسا بھی ہے جو نیلے ، سبز ، گلابی ، بسنتی چار رنگ کے کاغذوں پر چھپا ہے۔ (۱)

پہلے صفحے پر موزوں و خوبصورت گلکاری اور دوسرے صفحے پر بہت اچھی پیشانی ، بیلدار جدول اور حاشیہ ہے اسی طرح تیسرے صفحے پر جوابی جدول ہے۔

پہلا صفحہ ، بسم اللہ سمیت نو سطر کا ہے ، دوسرا سترہ کا پھر متن میں سترہ شعر اور حاشیہ پر سترہ ، یوں ۳۴ سطری مسطر کے ۷۳ صفحے ہیں۔ (زیر نظر نسخے میں ہم نے صفحات کو قوسین میں نقل کیا ہے) ۔

دیباچہ صفحہ دو سے ۴ تک ، صفحہ ۴ کی سطر نو سے مثنوی شروع ہو کر صفحہ پینتیس کے حاشیہ کے نصف پر ختم ہوتی ہے۔ اسی جگہ سے قصیدہ شروع کردیا گیا ۔ صفحہ ۳۸ متن کی سطر گیارہ سے قطعات ، صفحہ انتالیس کی سطر ۷ سے رباعیاں ، صفحہ ۴۰ پر تقریظ اور چھ قطعات تاریخ ہیں ۔ ایک زائد ورق کے ایک رخ پر چالیس غلطیوں کی تصحیح ہے ۔

سر ورق کے نیچے کتائی کے قریب قیمت چار آنے ، ۱۲۸۰ھ سال طباعت اور ایک ہزار تعداد اشاعت تحریر ہے۔

مثنوی میں آٹھ عنوان اور دس سو چونسٹھ (۱۰۶۴) اشعار ہیں جس کی تفصیل یہ ہے ۔

| | |
|---|---|
| ۱- حمد | ۱۱۴ شعر |
| ۲ مناجات | ۷۹ |
| ۳- حکایت | ۱۴۵ |
| ۴- نعت | ۵۷ |
| ۵- معراج | ۲۴۶ |
| ۶- منقبت | ۱۲۸ |

(۱) یہ نسخہ پہلے جناب احسان دانش صاحب کے یہاں دیکھا تھا اور اب حبیب محترم جناب خلیل الرحمٰن داؤدی صاحب کی بدولت میرے پاس ہے ۔ جس کے لیے میں دونوں حضرات کا شکر گذار ہوں ۔

۷- مغنی نامه ۱۴۰

۸- ساقی نامه ۱۵۵ (۱)

مثنوی کا متن ، کلیات طبع نول کشور کے مطابق ہے، کہیں کہیں اس کی اغلاط طبع کی تصحیح کی گئی ہے۔ البتہ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ 'معراج' میں سے چونتیس شعر ( یعنی پورا ایک صفحه ) حذف کردئیے گئے ہیں، یعنی پانچویں، چھٹے اور ساتویں فلک کی سیر کا ذکر نہیں ہے۔ 'صحیح نامے' میں بھی کوئی تذکرہ نہیں ۔ معلوم ہوتا ہے کہ ناشر صرف پانچ کا پیاں یعنی چالیس صفحے چھاپنا چاہتے تھے، لیکن تقریظ اور قطعات تاریخ ایک نئے صفحے کے بغیر آ نہیں سکتے تھے ، لہٰذا بلا امتیاز و تامل مثنوی کا اہم ترین حصه حذف کر کے صفحه بچالیا، لطف یہ ہے کہ جس کفایت کے لئیے صفحه بچایا، اس سے اہم ضرورت کے لئے ایک ورق بڑھانا پڑا۔ ہم نے اس متن میں حذف شدہ اشعار کلیات سے لے لئے ہیں۔ حاشیه پر اکتالیس لفظوں کے معنے ہیں جنہیں حاشیہ میں غالب کے نام سے نقل کر دیا ہے۔

قصائد و قطعات و رباعیات ، سبد چین اور باغ دور میں بھی چھپے ہیں، ہم نے ان کا بھی مقابلہ کیا ہے اور تمام اختلافات نسخ حاشیه میں لکھے ہیں۔
لیکن مدیر نے نا معلوم مصلحت کی بنا پر یہ حصہ مع مثنوی دعا و صباح نہیں چھاپا۔

---

(۱) اصغر علی صاحب نے ساقی نامه کے اشعار کی تعداد ایک سو پچاس لکھی ہے اس لیے اُن کی میزان ۱۰۹۸ کے بجائے ۱۰۹۳ ہے۔



# ابتدائیہ

تحسین سروری

مرزا غالب کی منظوم فارسی تصانیف میں سب سے پہلے اُن کا دیوان ۱۸۳۰ء میں ''میخانۂ آرزو'' کے نام سے مرتب ہو چکا تھا، لیکن ترتیب کے دس سال بعد ۱۸۴۵ء میں مطبع دار السلام، حوض قاضی، دہلی میں چھپ کر شائع ہوا۔ اس کی ترتیب و تصحیح کے فرائض نواب ضیاء الدین احمد خان نیر و رخشاں نے انجام دئیے تھے اور ساتھ ہی اپنے دو قطعات تاریخ بھی شامل دیوان کئے تھے۔ دیوان کے شروع میں دیباچہ اور آخر میں تقریظ بھی ہے۔ یہ دونوں تحریریں غالب کی نوشتہ ہیں اور انہیں بعد کے ایڈیشنوں میں بھی نقل کیا جاتا رہا۔ ان تحریروں کو پنج آہنگ میں بھی شامل کیا گیا۔ دیوان غالب کی اس اشاعت میں اشعار کی تعداد (۶۶۷۲) بتائی جاتی ہے۔

دیوان کا دوسرا ایڈیشن ۱۸۶۳ء میں لکھنؤ کے مطبع اودھ اخبار میں چھپ کر شایع ہوا۔ اس کی صورت یوں ہوئی کہ غالب کا اردو، فارسی کلام نواب ضیاء الدین احمد خان اور ناظر حسین مرزا جمع کیا کرتے تھے۔ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے میں جب ان کے گھر لٹے تو غالب کا کلام بھی تلف ہو گیا۔ ضیاء الدین احمد خان نے از سر نو کلام غالب کی فراہمی شروع کی۔ ۱۸۶۲ء میں منشی نول کشور نے غالب کی اجازت سے نواب ضیاء الدین احمد خان کا مرتبہ نسخہ اُن کے صاحبزادے نواب شہاب الدین احمد خان کے ہاں سے منگوالیا اور اس کے چھاپنے کی تیاری شروع کردی۔ اس طرح غالب کا یہ سارا کلام کتابت و طباعت کے مراحل طے کر کے ۱۸۶۳ء کے وسط میں ''کلیات غالب فارسی'' کے نام سے چھپا۔ اس کے بعد کلیات کے جتنے ایڈیشن نکلے وہ اسی سے منقول ہیں۔ اس مرتبہ کلیات غالب کے اشعار کی تعداد (۱۰۴۲۴) ہوگئی۔ گویا پہلی اشاعت کے مقابلے میں (۳۷۵۲) شعر زیادہ تھے۔

اس کے بعد وہ کلام جو دیوان فارسی میں شامل ہونے سے رہ گیا تھا اور کچھ وہ جو ۱۸۶۳ء کے بعد موزوں ہوا ، اُس کا ایک مجموعہ ترتیب دے کر غالب نے ''سبد چین'' کے نام سے ۱۸۶۷ء میں شایع کیا - چالیس صفحے کا یہ مختصر مجموعہ محمد مرزا خان کے مطبع محمدی ، کوچہ چیلاں ، دہلی میں طباعت پذیر ہوا - غالب ''سبد چین'' کے مختصر دیباچے میں اس مجموعے میں شامل کلام کے متعلق لکھتے ہیں :-

> '' ہر آئینہ آنچہ یاراں از دیریں مسودات داشتند و من از آں خبرنداشتم و اینک بمن رساندند ، در اوراق جدا گانہ ضبط کردہ شد و آں را سبد چین نام نہادہ آمد '' -

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی مشہور '' دعائے صباح '' کے منظوم فارسی ترجمے کی اشاعت بھی غالب کی زندگی میں ہوئی تھی - یہ ایک نہایت مختصر سا رسالہ ہے جو مطبع نول کشور لکھنؤ میں (۲۶) صفحات پر چھپا - اوپر جلی خط میں اصل عربی عبارت ، اس کے نیچے فارسی نثر میں ترجمہ اور نثر کے نیچے غالب کا منظوم فارسی ترجمہ ہے - یہ کل (۱۲۲) شعر کی مثنوی ہے - غالب نے یہ ترجمہ اپنے بھانجے میرزا عباس بیگ کی فرمائش پر کیا تھا -

گویا کہنا چاہئے کہ غالب کی زندگی میں اُن کے منظوم فارسی کارناموں کے چار مجموعے زیور طبع سے آراستہ ہوئے - لیکن اس دوران میں یعنی کلیات فارسی کی طباعت کے بعد اور سبد چین کی طباعت سے قبل اُن کی مثنوی ابر گہربار ایک علاحدہ کتاب کی صورت میں بھی چھپی تھی - اس وقت مثنوی کا یہ ایڈیشن میرے پیش نظر ہے -

مرزا غالب کی فارسی منظومات میں ابر گہر بار ایک ایسی مثنوی ہے جو سب سے عمدہ سمجھی جاتی ہے اور ناتمام ہونے کے باوجود طویل بھی ہے - یہ مثنوی اُن کے کلیات میں موجود ہے ، لیکن یہ غالب کی زندگی میں کلیات سے علاحدہ ایک کتاب کی صورت میں بھی چھپی تھی ، اس لئے غالب کی مستقل تصانیف کی فہرست میں اس کو بھی شامل کرلینا چاہئے - چونکہ اس کی علاحدہ طباعت ایک ہی مرتبہ عمل میں آئی تھی ، اس لئے اس کے نسخے اس وقت کم یاب ہیں -

کلیات غالب میں کل گیارہ مثنویاں ہیں ، جن کے اشعار کی مجموعی تعداد

(۲۰۲۲) ہوتی ہے۔ ان میں دس مثنویاں تو نہایت مختصر ہیں اور ان کا موضوع مدح و توصیف اور تقریظ و تقریب کے علاوہ کچھ نہیں ۔ سب سے آخری مثنوی ''ابر گہر بار'' ہے اور جیسا کہ بیان کیا گیا یہ مثنوی ناتمام ہونے کے باوجود طویل بھی ہے۔ اس کے اشعار کی تعداد (۱۰۹۸) ہے۔ اس کا یہ مطلب ہوا کہ بقیہ دس مثنویوں کے جملہ اشعار ، تعداد کے لحاظ سے اس ایک مثنوی کے برابر بھی نہیں ۔

ابر گہر بار میں غالب شاہنامہ' فردوسی اور سکندر نامہ' نظامی کے رنگ میں غزوات نبوی صلعم کو منظوم کرنا چاہتے تھے ، لیکن وہ مثنوی کے ابتدائی ابواب ہی سے آگے نہ بڑھ سکے ۔ حمد و مناجات ، حکایت ، نعت و منقبت ، بیان معراج ، مغنی نامہ اور آخر میں ساقی نامہ کے بعد مثنوی ادھوری رہ گئی ۔ غالب کی یہ مثنوی اگر ان کے ارادے کے مطابق مکمل ہوجاتی تو یقیناً اُن کا یہ بھی ایک زبردست ادبی کارنامہ ہوتا ۔ جس قدر وہ لکھ سکے ہیں اس کے پڑھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے اس موضوع پر پورے خلوص اور دل کی گہرائیوں سے قلم اٹھایا تھا ۔ لیکن زمانے نے اور خود اُن کے خانگی حالات نے انہیں اتنی مہلت نہ دی کہ اس ناتمام مثنوی کو مکمل کرتے ۔ میں اس موقع پر یہ بھی عرض کروں گا کہ غالب نے یہ کام نہ جانے کس ترنگ میں شروع کیا تھا ، ورنہ وہ جس طبیعت کے شاعر تھے اور اُن کے مزاج میں جو لاابالی پن تھا اس کے لحاظ سے مثنوی جیسی صنف سخن کے تقاضوں اور تکلفات کا بار اٹھانے کے وہ ہرگز قابل نہ تھے ۔ اور پھر یہ بھی کہ وہ مسلسل چند عوارض اور انتشار ذہنی کے بھی شکار رہے ہیں۔ اتنی بڑی مثنوی کو پایہ' تکمیل تک پہنچانے کے لئیے جانکاہی ، یکسوئی اور وقت کی ضرورت تھی ۔ غالب کے پاس یہ تینوں چیزیں مفقود تھیں ۔ یہی وجہ ہے کہ حمد و نعت اور منقبت و مناجات میں وہ عام قاعدے سے ہٹے ہوئے نظر آتے ہیں ۔ اور اکثر جگہ عجز و انکسار کے بجائے شاعرانہ تعلی ظاہر ہوتی ہے۔ ساتھ ہی جذبات و خیالات کی بلندی ، قدرت بیان اور مضامین نو کے انبار بھی اس مثنوی میں موجود ہیں ۔

مناجات کے ذیل میں زمانے کی شکایت اور اپنی ناقدری کا شکوہ خدا کے حضور یوں پیش کرتے ہیں :-

ہر آئینہ مارا کہ تر دامنیم ز دیوانگی با خرد دشمنیم
زآلودگی ہا گرانی بود ہمہ سختی و سخت جانی بود

ز هر شیوۂ ناسازگاری رسد | ز هر گوشه صد گونه خواری رسد
که چون سوئے ما ساقی آرد بسیچ | نیابیم جز گردش از جام هیچ

حکایت میں بھی شکوہ و شکایت کا عنصر غالب ہے۔ البته پیرایۂ بیان اور طرز نگارش نے داستان گوئی میں ایک نئی قسم کی رنگ آمیزی کردی ہے۔ اس کے بعد نعت کا حصہ آتا ہے۔

محمد کز آئینۂ روئے دوست | جزبینش ندانست دانا که اوست
زہے روشن آئینۂ ایزدے | که دروے نگنجیدہ رنگ خودے
ز راز نہاں پردۂ بر زدہ | ز ذات خدا معجزے سر زدہ
تمنائے دیرینۂ روزگار | بوی ریزد از خویش امیدوار
تن از نور پا بودہ سر چشمۂ | ولے همچو مهتاب در چشمۂ
بهر جام ازو تشنۂ جرعه خواه | بهر گام ازو معجزے سر براه
کلامش بدل در فرود آمدن | ز دم جسته پیشی بزود آمدن
بدستش کشاد قلم نارسا | به کلکش سواد رقم نارسا
به رفتار صحرا گلستاں کنی | به گفتار کافر مسلماں کنی
بدنیا زدیں روشنائ دهی | به عقبیٰ ز آتش رهائ دهی

ذکر رسول اکرم صلعم کے ذیل میں معراج کا بیان ہے (رسول الله صلعم کا عرش پر عروج اور سات آسمانوں کی سیر) یہاں غالب نے آنحضرت صلعم کے بستر کی گرمی اور واپسی پر حضرت علی کرم الله وجهه سے ملاقات کا ذکر بھی کیا ہے، اس کے بعد انهوں نے اپنے قلم مدحت رقم کو حضرت علی کی تعریف و توصیف کے لئے جنبش دی ہے۔

علی راست بعد از نبی جائے او | همان حکم کل دارد اجزائے او
همانا پس از خاتم المرسلیں | بود تا به مهدی، علی جانشیں
نژاد علی با محمد یکیست! | محمد همان تا محمد یکیست
ازیں نغمه کاینک رہ هوش زد | بدل ذوق مدح علی جوش زد
ز کویش به گلشن سخن می کنم | ستم بر گل و نسترن می کنم
ز لطفش بگفتار خواں می نهم! | سخن را شکر در دهاں می نهم
ز لطفش به هستی خبر می دهم | بریگ رواں دجله سر می دهم
علی آں ز دوش نبی رفرفش | علی آں ید الله را کف کفش

منقبت کے آخری حصے میں غالب نے اپنے متعلق یوں لکھا ہے۔

چه کاهد ز نیروے گرداں سپهر — چه کم گردد از خوبیٔ ماه و مهر
که دل خستهٔ دهلوی مسکنے — ز خاک نجف باشدش مدفنے
خدایا بدیں آرزویم رساں — ز اشک من آہی بجویم رساں
نفس در کشم جائے گفتار نیست — تو دانی و ایں از تو دشوار نیست

اس کے بعد ہی مغنی نامه شروع ہوتا ہے، جس میں غالب مغنی کو اس انداز سے آواز دیتے ہیں۔

مغنی دگر زخمه بر تار زن — گل از نغمهٔ تر بد ستار زن

مغنی نامه کے وہ اشعار کافی اثر انگیز ہیں جن میں مغنی سے غالب یه کہتے ہیں که میری روح میں جو جوہر شعر چھپا ہوا ہے تو اسے اپنے نغمهٔ دل فروز و لحن جان پرور سے چمکادے۔ اس کے بعد ساقی نامه ہے، جس پر مثنوی ابر گہر بار ختم ہو جاتی ہے۔ اس میں بھی زمانے کی شکایت اور ناقدریٔ فن کا تذکرہ موجود ہے۔ ساقی نامه اس شعر پر جا کر ختم ہو جاتا ہے۔

ترا بخت درکار یاری دهاد — به پیوند دیں استواری دهاد

''مثنوی ابر گہر بار'' کی وہ اشاعت جو علاحدہ کتابی صورت میں نکلی تھی، اس کی تفصیل یه ہے۔

اصل کتاب کے تو (۴۰) صفحات ہیں، لیکن آخر میں ''صحیحنامے'' کا بھی چونکه ایک صفحه لگایا گیا ہے، اس لئے یه کہنا چاہئے که اس کے (۲۱) ورق یعنی (۴۲) صفحے ہیں۔

سر ورق پر نہایت خوبصورت خط میں ''مثنوی ابر گہر بار'' لکھا ہوا ہے۔ کتاب کے نام کے اوپر ایک سطر میں مصنف کا نام یوں لکھا گیا ہے۔

از تصانیف افصح الفصحا، نجم الدوله دبیر الملک
نواب اسد الله خان بہادر نظام جنگ المتخلص به غالب

اور کتاب کے نام کے نیچے یه عبارت ہے۔

''بکمال تصحیح که هر صفحه به نظر مصنف گزشته به سعی میر فخرالدین''
پھر سب سے نیچے جلی حروف میں مطبع کا نام ہے۔

" در مطبع اکمل المطابع واقع اندرون شہر دہلی طبع شد "

ورق الٹتے ہی صفحہ ۲ کے شروع میں مصنف کا دیباچہ ہے جو صفحہ (۴) کے نصف کے قریب جا کر ختم ہوتا ہے۔ اسی صفحہ (۴) سے مثنوی کا آغاز ہے جو صفحہ (۳۵) پر ختم ہوجاتی ہے۔ اس کے بعد چھوٹے چھوٹے دو قصائد، لارڈ الگن اور جان لارنس کی شان میں ہیں اور دو قطعات گورنر اور منٹ گمری کی مدح میں ہیں۔ پھر چار بیت کا ایک قطعہ ہے جو اجمیر میں میر سعادت علی کی مسجد و چاہ کی تعمیر سے متعلق ہے۔ آخر میں دس رباعیات ہیں۔ مرزا غالب کی یہ وہ منظومات ہیں جو ان کے کلیات فارسی میں درج ہونے سے رہ گئی تھیں یا کلیات کے چھپنے کے بعد لکھی گئیں۔ لیکن سبد چین میں انہیں شامل کرلیا گیا تھا۔

آخر میں صفحہ (۴۰) پر (۱۳) سطروں پر مشتمل غالب کی تقریظ ہے، جس میں بیان کیا گیا ہے کہ فارسی کلیات کی طباعت کے بعد حکیم غلام رضا خان نے مثنوی ابر گہر بار کو علاحدہ چھاپنے کا انتظام کیا۔ تقریظ کے بعد نواب شہاب الدین احمد خان ثاقب، مرزا قربان علی بیگ سالک، مرزا شمشاد علی بیگ رضوان اور مرزا یوسف علی خان عزیز کے قطعات تاریخ فارسی میں، اور دو شعر کا ایک قطعہ مرزا باقرعلی خان کامل کا اردو میں ہے۔ ان قطعات کا مادۂ تاریخ ۱۲۸۰ھ (۱۸۶۴ء) ہے۔ صفحہ (۴۱) پر دو کالم کا غلط نامہ ہے، جس کی پیشانی پر " صحیحنامہ مثنوی ابر گہر بار " لکھا ہے۔ صحیحنامہ کے دوسرے کالم کے نیچے چھوٹی سی جدول ہے جس میں کسی قدر جلی خط میں یہ عبارت ہے۔

اشتہار

" اس کتاب کو بے اجازت حضرت مصنف
مدظلہ اللہ تعالے کے کوئی صاحب قصدانطباع
نہ نفرماویں فقط "

آخر کا صفحہ (۴۲) سادہ چھوڑ دیا گیا ہے۔ ہر صفحے کے متن کا مسطر (۱۷) سطری ہے۔ لیکن چونکہ حاشیہ کو بھی کام میں لایا گیا ہے، اس لئے ہر صفحہ پر (۳۴) سطریں ہیں، گویا حاشیہ

بھی (۱۷) سطر کا ہے۔ آخری صفحہ پر جگہ بالکل نہ رہی تو باقر علی خان کامل کے قطعہ تاریخ کے چاروں مصرعے حاشیے کی جدول کے باہر ایک ہی سطر میں لکھے گئے ہیں۔ آخری مصرعے کے بعد "تمام شد فقط" بھی ہے۔

مرزا غالب کی جتنی تصانیف ان کی زندگی میں طبع ہوئیں اور وہ تصانیف جن چھاپہ خانوں اور کس کے زیر اہتمام طبع ہوئیں، اس کی تفصیل خود غالب کے خطوط سے معلوم ہوجاتی ہے۔ لیکن مثنوی ابر گہر بار کی اس اشاعت اور دوستوں اور قدردانوں کو تحفتاً یا قیمتاً بھیجنے کے سلسلے میں وہ اپنے خطوط میں بالکل خاموش ہیں۔ صرف ایک جگہ مثنوی کے اس نسخے کے متعلق میں نے غالب کی تحریر دیکھی۔ نواب علاؤالدین احمد خان نے [illegible] کا ایک نسخہ طلب کیا تو اس کے جواب میں غالب اپنے ۲۳ ذی الحجہ [illegible] کے خط میں تحریر کرتے ہیں۔

"اے میری جان! مثنوی ابر گہر بار کوئی [illegible] تھی کہ میں تجھکو بھیجتا۔ کلیات میں موجود ہے۔ مع ہذا شہاب الدین خان نے بھیجدی، میں کیا بھیجتا!"



اس کے علاوہ "احوال غالب" میں ایک حوالہ میری نظر سے گزرا ہے کہ ۱۲۷۰ھ میں جب صفیر بلگرامی نے مارہرہ سے عریضہ شاگردی کے ساتھ دو فارسی غزلیں غالب کی خدمت میں ارسال کیں تو آٹھ دن کے بعد غالب نے جواب خط کے ساتھ "ابرگہربار" کی ایک جلد بھیجی تھی۔ میرے خیال میں خطوط غالب میں مثنوی کے اس نسخے کا کہیں اور ذکر نہیں ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ غالب نے اس کی علاحدہ طباعت کو چنداں اہمیت نہ دی، اور چونکہ یہ مثنوی کلیات میں شامل تھی ہی اس لئے اس کا ایک مستقل کتاب کی صورت میں طبع ہونا ان کے نزدیک غالباً بے معنی سی بات تھی۔

مطبع اکمل المطابع اور اس کو چلانے والے چاروں باہمت اشخاص سے غالب کو بڑا تعلق خاطر تھا۔ چنانچہ منشی بہاری لال مشتاق کو وہ ایک خط میں لکھتے ہیں۔

"بہاری لال! اس نونہال باغ دولت یعنی غلام رضا خاں کے دوام صحبت کو اپنے طالع کی یاوری سمجھو۔ یہ

دانش مند ستودہ خوے امیر نامور ہونے والا ہے ۔ اور
مراتب اعلیٰ کو پہنچنے والا ہے ۔ اس کی ترقی کے ضمن
میں تمھاری بھی ترقی ہونے والی ہے …… میاں ! سچ
تو یوں ہے کہ اکمل المطابع اجمل المطابع بھی ہے ۔ حکیم
غلام نبی خاں منجملہ خوبان روزگار ہیں ۔ نکو خوئے نیکو کردار
ہیں ۔ میر فخر الدین آزاد منش اور سعادت مند نوجوان
ہیں ۔ کم گفتار اور مرنج و مرنجان ہیں ۔ تم چاروں
شخص پیکر صدق و صفا و مہر و ولا کے چار عنصر ہو ۔
جہاں آفریں تم چاروں صاحبوں کو خوشنود و دل شاد
اور اکمل المطابع کو با رونق اور آبا رکھے ۔

(اردوئے معلے ص ۳۸۲)

ان مراسم کے پیش نظر یہ قیاس کیا جاسکتا ہے کہ مرزا غالب اپنے مشفقانہ جذبات سے مغلوب ہوکر غلام رضا خاں کی گزارش کو رد نہ کر سکے اور انہیں مثنوی چھاپنے کی اجازت دے دی اور اُس کی تصحیح کی زحمت بھی گوارا کی ۔

مثنوی ابر گہر بار کے اس نسخے پر غالب نے جو دیباچہ لکھا ہے ، اس میں کوئی غیر معمولی بات ہو نہ ہو ، یہ لیکن غالب جیسے نامور اور یگانۂ روزگار شاعر کی تحریر ہے اس لئے اس کی اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا ۔ مثنوی ابر گہر بار کے اس ایڈیشن کی وجہ سے غالب کی ایک اور تحریر معرض وجود میں آگئی ۔ کتاب کے آخر میں جو تاریخی قطعات ہیں ، اُن کے متعلق بھی یہی کہا جا سکتا ہے کہ مثنوی کا یہ نسخہ غالب کے دوستوں اور ہم نشینوں کی آرا یا اُن سے عقیدت مندی کے جذبات کے اظہار کا ذریعہ ثابت ہوا ۔

ابر گہر بار کے اس نسخے کا سر ورق اُس وقت کے مذاق کے مطابق نقش و نگار سے مزین ہے ۔ اور اس کی خوبصورت اور جاذب نظر تزئین سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ کسی معمولی مصور کی کاوش نہیں ہے ، بلکہ اس زمانے کے کسی نامی فنکار نے اس سر ورق کو سنوارا ہے ۔ اس کے بیل بوٹے فنکار کی مہارت فن کا ثبوت دیتے ہیں ۔ اسی طرح کتاب کے اندر لوح کے بنانے میں بھی مصور نے بڑا کمال دکھایا ہے لیکن افسوس کہ مصور کا نام ہم معلوم نہیں کر سکتے ۔

مختار الدین آرزو ''احوال غالب'' مین لکھتے ھیں ''دھلی کے دو ھی مصور ایسے تھے جن سے غالب اپنی کتابوں کے سر ورق کی تزئین کا کام لیتے تھے ، ایک محمد افضل دوسرا محمد خدا بخش'' - لیکن ابر گہر بار کے مصور کا پتا لگانا مشکل ھے - ممکن ھے انہیں دو میں سے کوئی ایک ھو - میرے ذاتی نسخے کے سر ورق اور اس کے بعد کے صفحے کے عکس اس مضمون کے ساتھ شائع کئے جا رھے ھیں ، اگرچہ یہ عکس دھندلے ھیں لیکن اُن سے ان صفحات کی خصوصیات کا بخوبی اندازہ ھو سکتا ھے - .

ابر گہر بار کے اس نسخے کے حاشیے پر غالب نے بعض لفظوں اور اصطلاحوں کے معنی بھی لکھے ھیں - مہر نیمروز اور دستنبو کی طرح اس میں بھی بعض لفظوں کے معنی اردو میں ھیں - چونکہ یہ فرہنگ کلیات میں مثنوی کے ساتھ نقل نہیں ھوئی ، اس لحاظ سے یہ قابل قدر چیز ھے -

ان خوبیوں کے باوجود ''ابر گہر بار'' کے اس نسخے میں چند نقائص بھی ھیں - ایک تو یہ کہ ''بسم اللہ'' ھی غلط ھوگئی - یعنی پہلے صفحہ پر ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' میں ''اللہ'' کا لفظ کتابت نہیں ھوا - یہ ایسی فروگذاشت ھے کہ اتنے اچھے ایڈیشن کا سارا حسن غارت ھوگیا - دوسرا نقص یہ ھے کہ ''بیان معراج'' کے (٢٨٠) اشعار میں سے (٣٤) شعر حذف کر کے صرف (٢٤٦) شعر درج کئے گئے ھیں - (١)

میرے خیال میں ان نقائص کے باعث بھی یہ نسخہ غالب کے پسند خاطر نہ ھوا ھوگا اور اُن کی نفاست پسند طبیعت نے بڑا پیچ و تاب کھایا ھوگا - دو چار اشخاص کو اگر اسُ کے نسخے بھیجے بھی ھوں گے تو یقین ھے کہ ان میں ''اللہ'' کا لفظ خود اپنے قلم سے لکھا ھوگا - اور آگاہ کردیا ھوگا کہ اس میں (٣٤)

---

(١) جو (٣٤) شعر حذف ھیں ان کا پہلا شعر یہ ھے :

اگر خود ھماں یک کلہ وار برد
نہ آخر گہر ھائے شہوار برد

اور آخر کا شعر یہ ھے :

چو زینگونہ زیں ھفت در بند ژرف
پدید آمدش فتحیابی شگرف

شعر درج ہونے سے رہ گئے ہیں۔ اور ساتھ ہی کاتب کی جہالت اور اپنے ''کمال تصحیح'' کو مطعون کیا ہوگا۔

لیکن اس کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ ان فروگزاشتوں یا غلطیوں کے باعث ابر گہر بار کے اس نسخے کی اہمیت کچھ کم ہوگئی ہے۔ چونکہ بوقت طباعت اس کا ہر صفحہ مصنف کی نظر سے گزر چکا تھا، اس لئے اس کی ایک تاریخی حیثیت بھی ہے۔ نیز تحقیقی نقطۂ نظر سے بھی یہ بڑا قابل قدر نسخہ ہے۔ کلیات غالب کی متد اول اشاعتوں میں جو غلطیاں چلی آ رہی ہیں اُن کی تصحیح مثنوی ابر گہر بار کی حد تک اس نسخے سے ممکن ہو جاتی ہے۔

---

## مآخذ


۱۔ مثنوی ابر گہر بار — غالب — اکمل المطابع ۱۲۸۰ھ
۲۔ سبد چین — '' '' — مطبع محمدی دھلی ۱۸۶۷ء
۳۔ کلیات نثر غالب — '' '' — مطبع منشی نولکشور ۱۸۷۱ء
۴۔ کلیات غالب فارسی — '' '' — '' '' ۱۸۷۲ء
۵۔ اردوئے معلیٰ — '' '' — شیخ مبارک علی، لاھور ۱۹۲۲ء
۶۔ ذکر غالب (باز سوم) — مالک رام — مکتبہ جامعہ، دھلی ۱۹۵۵ء
۷۔ غالب — مولانا غلام رسول مہر — شیخ مبارک علی لاھور طبع چہارم
۸۔ حیات غالب — شیخ محمد اکرام — فیروز سنز لاھور
۹۔ سبد چین۔ مرتبہ — مالک رام — مکتبہ جامعہ دھلی ۱۹۳۸ء


---




''ابر گہربار'' کا پہلا صفحہ

# مثنوی ابر گہر بار

بسم (الله) الرحمٰن الرحیم

[ص۲]* بنا میزد سخن در سپاسگزاری مبداء فیاض است و بخشایشهای بیرنگ و بخشش‌های شگرف شمرده میشود گمان خود ستائی را در بارهٔ من روائی مباد ـ نثری بخشیده اند ، دیده وران را از دیده به دل فرود آی ، و نظمی داده اند ، سخن گستران را دل از سینه بیرون بر ـ

چون خواستند که قوت ناطقه بدین استخوانی پیکر که به اسدالله غالب نامور است ، پیوند پزیرد ، به ریزش نمک طرز عرفی شیرازی و آمیزش شکر ادای نظیری نیشاپوری شور انگیزی و گلو سوزی حسن برشتهٔ آن شاهد غیبی افزودند ـ غزل و قصیده و قطعه و رباعی را در فرجام کشی(۱) و دلکشی لفظ و معنی کار ازان گزشت که دیگری را در اندیشه گزرد ، بسیج (۲) بنشستن افتاد ـ فردوسی طوسی به رهنمای [ص ۳] و نظامی گنجوی را به نیرو فزای گماشتند ـ

در ضمیر زود اثر پذیر من چنان فرود آمد که غزوات خداوند دنیا و دین ، حضرت امام المرسلین سلام علیه من رب العالمین به بند نگارش اندر آرم ـ

توحید و مناجات و منقبت و ساقی نامه و مغنی نامه پیدائی پزیرفت ، باچمانی (۳) و خنیاگر ، (۴) بسا سخنهای دلاویز و مهر انگیز گفته آمد ـ ویژه (۵) در مناجات به شیوهٔ ابداع بدان سان رندانه و قلندرانه سخن سروده شد که سروشان بهشتی را لب از شور ''هایاهوی'' تبخاله زد ـ و در بارهٔ

---

* خطوط وحدانی میں مثنوی کے مطبوعہ متن (اکمل المطابع) کے صفحات دیئے گئے ھیں ـ مُاضل

(۱) کشی: بمعنی خوشی ـ ۱۲ (غالب)

(۲) بسیج : بمعنی قصد ـ ۱۲ (غالب)

(۳) چمانی : بمعنی ساقی ـ ۱۲ (غالب)

(۴) خنیاگر : بمعنی مطرب ـ ۱۲ (غالب)

(۵) ویژه ; بمعنی خصوصاً ـ ۱۲ (غالب)

معراج عروج فکر آن پایه یافت، که سخن از جائیکه می رفت هم بدانجا رسید۔ گفتار ناشناسائی که به ترهات فارسی گویان هند خو گرفته اند، و آنرا به بهای گران همی فروشند و همی خرند، حسن خداداد نطق مرا چون بینند؟۔ داد آنست که دربن گروه فروغ جوهر بینش همگنان به یک اندازه نیست، تا همه هیچ مبین باشند، بلکه من خود در نورد کلاوه (۱) کردن نکته های بار یک تر از موی نچندان گم گشته ام، که کس را در نظر توانم آمد۔

مثنوی را ابر گهر بار نام نهاده بودم، هما نا آن آمیغی (۲) میغ (۳) همان قطره فشانی کرد و دجله ریز نه شد۔ نیافتن توفیق داستان طرازی سببی دارد عام که در قلمرو هند از شهری و روستائی و دانا و نادان، و پیر و جوان، کم کسی باشد که آنرا نداند، حقا، که این نیرنگ آسمانی که در صورت سرکشی سپاه بظهور پیوست در تنها روان و در روانها توان(۴)، تونگران را زر در خزانه، و سخنوران را سخن در زبان نگزاشت۔

نامه نگار پیر هفتاد ساله و رنجور غمزده و دلفگار، از زیستن بیزار، و بمرگ ناگاه امیدوار۔ هان وهان، مرگ ناگاه یعنی چه، مرحله دشوار گزار [ص ۴] بین الستین و السبعین به پایان رسید۔ گوئی شب عمر سر آمد و سفیدهٔ صبح کفن در دمیدنست۔

وقت آنست که از خواب گران برخیزم
پای در ره نهم و از سر جان برخیزم

یزدان داند که در زندگی از احباب داد سخن باندازه بایست نیافته ام هر آئینه بعد مردن دعای آمرزش چگونه چشم داشته باشم؟ بدین قدر خوشنودم که هیچ گاه یادم نیارند۔ (۹) ومن خود بدان نیرزم که غم مرگ من خورند و مرا

---

(۱) کلاوه کردن: بمعنی جمع کردن۔ ۱۲ (غالب)
(۲) آمیغی: بمعنی حقیقی۔ ۱۲ (غالب)
(۳) میغ: بمعنی ابر۔ ۱۲ (غالب)
(۴) متن "روانهاروان" صحیح نامه "روانهاتوان"۔ (مرتب)
(۵) متن "زمن" صحیح نامه "و من"۔ فاضل

یاد آورند - عبارت را بدین دو بیتی انجام می دهم ، و خامه از دست و پندار سخنوری از سر می نهم :

گویند جهانیان دو رویند مگوی     گو بد منکوه (۱) ور نگویند(۲) مگوی
هر چند که بد زیستم و بد مردم     نیکان پس مرده ، بد نگویند مگوی

بسم الله الرحمٰن الرحیم

سپاسی ، کز و نامه نامی شود     سخن ، در گزارش گرامی شود
سپاسی ، که آغاز گفتار ، زوست     سخن ، چون خط از رخ نمودار زوست
سپاسی ، که طالب ازو کام یافت     روا نها بدان رامش آرام یافت
سپاسی ، که فرزانهٔ دم شناس     بدان خویش را دارد ، از دیو پاس
سپاسی ، که فرخ سروشان راز     بران زمزم آباد گویند باز
سپاسی ، که شوریدگان الست     دهندش ببانگ قام دل ز دست
سپاسی ، به پوزش در آمیخته     ز دل جسته و با دل آویخته
سپاسی ، ز بسیاریٔ جوش دل     ز اندیشه پیوند ، غفلت گسل
سپاس ، دوئی سوز کثرت ربایٔ     سپاس دل افروز ، بینش فزایٔ
خدا را سزد ، کز درون پروری     بدین شیوه بخشد شناساوری
خدائی ، که زان گونه روزی دهد     که هم روزی و هم دو روزی دهد (۳)
بنا میکه ، گم گشته بردن درو     ز پری نه گنجد ، شمردن درو
کسی را که باشد بر انگشتری     زند گرد او حلقه دیو و پری
متاع اثر بسکه ارزان دهد     مسیحا بدان مرده را جان دهد
رضا داد کاید به بردن همی     دهد تنٔ به بند شمردن همی
نه باشد اگر بخشش عام او     کرا زهرهٔ بردن نام او
بفرخندگی هر که نامش گرفت     همأ از هوا راه دامش گرفت
بود نام پاکشٔ ز بس دل نشین     ترا شنده پاکانش از دل نگین
به دل هر که سوزنده داغش نهاد     پری رخ به پیش چراغش نهاد

---

(۱) منکوه : بمعنی بد مگو- ۱۲ (غالب)

(۲) متن ''نگویند'' صحیحنامه ''نکویند'' (مرتب)

(۳) دو روزی: بمعنی تندرستی - ۱۲ (غالب)

بود سوز داغش ز بس دل پسند — سویدا سزد بر جمالش سپند
رضا جوی هر دل که درویش هست — هوا خواه هر رخ که گردیش هست
نه رنجد ز انبوه خواهندگان — نیاید ستوه از پناهندگان
خرد جنس هستی فروشندگان — دهد مزد بیهوده کوشندگان
رباید دل، اما ز دلدادگان — کشد ناز، لیکن ز افتادگان
ز بادی، که بر دل وزد در نهفت — زبان را به پیدا درآرد به گفت
[۵] نگه را که بیرون نباشد ز چشم — دهد بال پیدائی مهر و خشم
دل دوست باهم دگر، دوخته — درین کیسه کردار اندوخته
روان و خرد باهم آمیخته — ازین پرده گفتار انگیخته
نه زین سو گهرها شمردن توان — نه راه اندرین پرده بردن توان
نگاهی، به گردنده کاخ بلند — کش اندازه چونست و آثار چند
ز رخشانیٔ گونهٔ لاژورد — دمد، گونه گون رنگش از هر نورد
به هر یک نمودش دوصد رنگ در — به هر یک نوردش صد آهنگ در
اگر جلوه روشن، ور آواز خوش — خم رنگ خوش، پردهٔ ساز خوش
بیندیش، کاین چرخ و پروین کراست؟ — چنین پردهٔ ساز رنگین کراست؟
نگاهی به بازی که روزگار — ز بازی گرانش یکی نو بهار
که چون سیمیا در نمود آورد — اثرها ز بالا فرود آورد
کشاید (۱) هوا، پرنیان بنفش — شود شاخ گل، کاویانی درفش
شود باغ، صحرایٔ محشر، ز سرو — پرد نامه هرسو، ز بال تدرو
به حالیکه عریان بود پیکرش — دمد چشم نرگس ز فرق سرش
چمن، خلد و کوثر شود آبگیر — خیابان، ز جوش سمن جوی شیر
بیندیش، کاین روزگار از کجا است؟ — نمود طلسم بهار از کجاست؟
به نیروی نه چرخ برهم زدن — نشاید ز دانست او دم زدن
گروهی، به بند گهر یافتن — فرو بسته دل در زمین کافتن
یکی را، دم تیشه بر کان نخورد — یکی را ره به نایاب گوهر نه برد
به دانش ترا دیده‌ور کرده اند — چراغی درین بزم بر کرده اند
خرد، کز جهانیست پیشش خبر — نه باشد، ز عنوان خویشش خبر
نه بیند، جزین هیچ بینندهٔ — که مارا بود، آفرینندهٔ

(۱) متن میں ''لشاید'' غلط نامے میں تصحیح کی گئی ہے۔ ماخذ

که اندازهٔ (۱) آفرینش، بدوست دم دانش و داد بینش بدوست
جهان داور دانش آموزگار به خور، روشنائی ده روزگار
کشایندهٔ گوهر آگین پرند ز پرویں، به پہنای آن نقشبند
نگارندهٔ پیکر آب و گل شمارندهٔ گوهر جان و دل
به گردش در آرندهٔ نه سپهر به گردون بر آرندهٔ ماه و مہر
روان را به دانست سر مایه ناز زبان را به گفتار، پیرایه ساز
به شاهی نشانندهٔ خسروان ز رهزن، رهانندهٔ رهروان
به دانش، بهه اندیش فرزانگان به مستی، نگهدار دیوانگان
شناساگر راز دانان به راست توانا کن ناتوانان بخواست
جگر را، به خونا به آشام ده نفس را به بیتابی آرام ده
بهر دم ز آواز پیوند بخش بهر پیکر، از دل جگر بند بخش
هم از سر خوشی، شور در می فگن هم از ناله، جان در تن نی فگن
[٦] روان را بدانش گهر زایٔ دار جهان را بدستور برهایٔ دار
شناسندگان را بخود رهنمای هراسندگان را، غم از دل ربای
نفسها، بسودایٔ او ناله خیز جگرها، به صحرای او ریز ریز
رگ ابر را اشکباری ازوست دم برق را بیقراری ازوست
زبانهای خاموش، گویای او نهانهای اندیشه، پیدای او
بگویائی، ازوی زبان فصیح خورد زله "زاچ سور" (۲) مسیح
بجنبش ازو، نال کلک دبیر نماید بمردم مرگ جان تیر (۳)
خرد را، که جوید شناسائیش نگه خیره، در برق پیدائیش
دوئی بی کفن مردهٔ در رهش خودی دادگر، شحنهٔ در گهش
گر از جان سپاران نازش کسیست ور از پرده داران رازش کسیست
مرآن را پلا رگ (۴) رگ گردنے مرایں را روان مجرد تنے
ز گرمی که باشد، به هنگامه اش ز تیزی که دارد قط خامه اش

---

(۱) متن میں "اندارہ" ہے، غلط نامے میں تصحیح کی گئی ہے۔ فاضل
(۲) زاچ سور: چھٹی کی شادی - ۱۲ (ابر گهر بار)
(۳) تیر: اسم عطارد - ۱۲ (ابر گهر بار)
(۴) پلارگ: بمعنی شمشیر - ۱۲ (غالب)

زبان های افسردگان آتشین — منشهای سنگین دلان نازنین
زهی هستیٔ محض و عین وجود — که ناز و بیکتائیش هست و بود
ز شاخابه (۱) کز قلزمے سر دهد — بهر تشنه آشام دیگر دهد
بیک باده بخشد ز پیمانهٔ — بهر ذره رقص جداگانهٔ
جهانی ز طوفان بغرقاب در — هنوزش همان چین بگرداب در
گروهی ز مستی بغوغا درون — هنوزش همان می به مینا درون
اسیرش ز بندی که بر پای اوست — سگالد که بر تخت چین جای اوست
شهیدش بخویش از طرب بهره مند — بجز چشم زخمش نباشد گزند
زبانگی که خیزد ز خون در دلش — بدان تار ماند رگ بسملش
که چون خواهدش رغبت انگیز تر — مغنی کند زخمه را تیز تر
شبستانیانش ز مے غازه جوی — بیابانیانش ز خور تازه روی
گران مائگان غرق کوثر ازو — حنساں خستهٔ موج ساغر ازو
مناجاتیان پیش وی در نماز — خراباتیان را بدو چشم باز
اگر کافرانند زنهاریش (۲) — وگر مومنان در پرستاریش
"هو الحق" سرایان او غیب جوی — "انا الحق" نوایان او تلخ گوی
رهش راز جانها، غباری بلند — غمش را ز خال عروساں سپند
نه تنها خوشے ناز پرورد اوست — که غم، نیز دل را ره آورد (۳) اوست
اگر شادکامے شکر مے خورد — وگر نامرادی جگر می خورد
نه آنرا نشاطے به پیوند اوست — که این هم بهشتی نشان مند اوست
ز آئین نگاران بهنگامه در — رقم گشته نامش بهر نامه در
لغت زان شود تازی و پهلوی — که بالد سخن، چون پزیرد نوی
سخن گر بصد پرده دمساز گشت — چنان کامد ازوی بوی باز گشت
[۷] بهر لب که جوئی نوائی ازوست — بهر سر که بینی، هوائے ازوست

---

(۱) شاخابه: اس نهر کو کہتے ہیں جو کسی دریا میں سے کاٹ کر جاری کریں - ۱۲ (غالب)

(۲) ز نهاری: بمعنی مستامن - ۱۲ (غالب)

(۳) ره آورد: بمعنی سوغات - ۱۲ (غالب)

اگر دیوساریست بیهوش و هنگ (۱) که همواره پیکر تراشد ز سنگ
به بت سجده زان رو روا داشته که بت را خداوند پنداشته
وگر خیره چشمیست نیر پرست بدرد می از جام اندیشه مست
بمهرش ازان راه جنبیده مهر گزین روزنش دوست بنموده چهر
ز تاری (۲) درونان اهریمنے گروهی بود کز خرد دشمنے
زبس داد ناآشنائی دهند بآتش نشان خدائی دهند
به تن ها به آذر گرایش کنان بدلها خدا را نیایش کنان
گروهی سرا سیمه در دشت و کوی خداوند جوی و خداوند گوی
ز رسمی که خود را بر آن بسته اند به یزدان پرستی میان بسته اند
ز مهری که بیخواست در دل بود پرستند حق گر بباطل بود
نظرگاه جمع پریشان یکیست پرستنده انبوه و یزدان یکیست
کدامی کشش کان ازان سوی نیست بد و نیک را جز بوی روی نیست
جهان چیست آئینهٔ آگهی فضای نظر گاه ''وجه اللهی''
نه هرسو که رو آوری سوی اوست خود آن رو که آوردهٔ روی اوست
زهر ذره کاری به تنهائیش نشان بازیابی ز یکتائیش
چواین جمله را گفتهٔ عالم اوست به گفت انچه هرگز نیاید، هم اوست
چو اینجا رسیدم همایون سروش بمن بانگ برزد، که غالب خموش!
بپاشید در لرزه بندم، ز بند تپان همچو بر روی آتش، سپند
چو از وی پزیرایٔ راز آمدم مناجات را، پرده ساز آمدم
بساز نیایش شدم زخمه ریز بدان تا بدینسان کنم زخمه (۳) تیز

---

## آغاز مناجات (۴)

خدایا زبانی که بخشیدهٔ به نیروی جانی که بخشیدهٔ
دما دم به جنبش گراید همی ز راز تو حرفے سراید همی

---

(۱) هنگ: مخفف فرهنگ - ۱۲ (غالب)
(۲) تاری: مخفف تاریک - ۱۲ (غالب)
(۳) زخمه: بمعنی مضراب - ۱۲ (غالب)
(۴) کلیات طبع اول، نول کشور میں ''آغاز'' ندارد -

ندانم که پیوند حرف از کجاست
دربن پرده لختی شگرف از کجاست

گر از دل شناسم جنون بیش نیست
که آن نیز یک قطره خون بیش نیست

خرد را سگالم که نیرو دهد
خود او را ز من حیرتی رو دهد

نه آخر سخن را کشایش ز تست
به نابود چندین نمائش ز تست

چو پیدا تو باشی نهان هم توئی
اگر پردهٔ باشد آنهم توئی

بهر پرده دمساز کس جز تو نیست
شناسندهٔ راز کس جز تو نیست

چه باشد چنین پرده ها ساختن
شگافے بهر پرده انداختن

بدین روی روشن نقاب از چه روی
چو کس جز تو نبود حجاب از چه روی

همانا از آنجا که توقیع ذات
بود فرد فهرست حسن صفات

تقاضای فرمان روائی درست
ظهور شیون خدائی درست

[8] ز فرمان دهی خاست فرمانبری
شناساوری شد شناسا گری

ترا باخود اندر پرند خیال
بود نقطهٔ از صفات کمال

کزان نقطه خیزد سیاه و سپید
وزان پرده بالد هراس و امید

بدان تازه گردد مشام از شمیم
بدان بشگفد گل بباغ از نسیم

از انجا نگه روشنائی برد
وزآنجا نفس نغمه زائی برد

ازآن جنبش آید به شوخے برون
اگر موج رنگست ور موج خون

اگر سود گوهر بدامن برد
زیان گر خود اخگر بخرمن برد

ز آلائش کفر و پردازدین
ز داغ گمان و فروغ یقین

بهر گونه پروازش هست و بود
جمال و جلال تو گیرد نمود

به گردون ز مهر و باختر ز تاب
بدریا ز موج و بگوهر ز آب

بانسان ز نطق و بمرغ از خروش
بنادان ز وهم، و بدانا ز هوش

بچشم از نگه و به آهو ز رم
بچنگ از نوائی و بمطرب ز دم

بباغ از بهار و بشاه از نگین
به گیسو ز پیچ و به ابرو ز چین

عیار وجود، آشکارا کنے
نشانهای جود، آشکارا کنے

جمال تو ذوق تو از روی تو
جلال تو تاب تو از خوی تو

جمال ترا ذره از آفتاب
جلال ترا یوسف اندر نقاب

چه باشد چنین عالم آرائیے
همانا خیالے و تنهائیے

توئی آنکه چون پا گزاری براه
نیابی بجز خویشتن جلوه گاه

چو رو در تماشای خویش آوری
هم از خویش آئینه پیش آوری

نه چندان کنی جلوه بر خویشتن    که کس جز تو گنجد درین انجمن
بفرمان خواهش که آن شان تست    هم از خویش برخویش فرمان تست
کنی ساز هنگامه اندر ضمیر    چو یم در یم و رشته اندر حریر
ظهور صفات تو جز در تو نیست    نشا نهای ذات تو جز در تو نیست
ز خواهش بکوری چشم دوئی    بآرایش دهر کانهم توئی
کشائی نور دهنر رنگ رنگ    کشی پرده بر روی هم تنگ تنگ
ز هر پرده پیدا نوا سازیے    بهر جلوه پنهان نظر بازیے
پدید آوری برگ و سازی فراخ    چو نخلی بانبوهی برگ و شاخ
درین گونه گون آرزو خواستن    بود چون ببالست آراستن
ز هر پرده رنگے که گیرو کشاد    چنان دلکش افتد که بی آن مباد
قلم در کف و تاج بر سر رسد    بهر جا رسد هرچه از در (۱) رسد
بنه چرخ والائی و برتری    بچار آخشیج آدمے پیکری
به یزدانیان فرهٔ ایزدی    به یونانیان بهرهٔ بخردی
بکشور کشایان دم گیرودار    به مسکین گدایان غم پود و تار
بناهیدیان، بادهٔ بیغمے    به کیوانیان، گونهٔ ماتمے
[۹] بمستان نشید و بعشاق آه    بآهن کلید و به زر نام شاه
به بیرنگ نقش و بپرگار سیر    بطامات لعن و بطاعات خیر
به ابر از پی خاک آب حیات    بخاک از غم ابر، جوش نبات
بمی در فروغی که چون بردمد    ز سیمای میخواره نیر دمد
به نے در نوائی که چون بر کشند    بآواز آن ناله ساغر کشند
بساقی خرامی که از دلبری    ز شاهد برد دل بساقی گری
بشاهد ادائی که از سر خوشے    بساقی دهد داروے بیهشے
به آزاده دستے که ساغر زند    به افتاده سنگے که بر سر زند
هر آئینه ما را که ترد امینم    ز دیوانگی با خرد دشمنیم
ز آلودگیها گرانے بود    همه سختی و سخت جانے بود
ز هر شیوه ناسازگاری رسد    ز هر گوشه صد گونه خواری رسد
ببزم ار چه در خوردن باده ایم    و لیکن بدان گوشه افتاده ایم

---

(۱) نورد - ملفوف - پیچ و تاب - ناقل
(۲) از در: بمعنی لائق ۱۲- (غالب)

که چون سوی ما ساقی آرد بسیچ　　نیابیم جز گردش از جام هیچ
بکفر آنچنان کرده کوشش که خویش　　نباشیم تاری ز زنار بیش
ز لب، جز بنا گفتنے کار نه　　ز خود جز به نفرین سزاوار نه
نه سودای عشق و نه راه صواب　　نه در سینه آتش نه در دیده آب
نه دستوردان و نه خسرو شناس　　نه از شحنهٔ شرع، در دل هراس
نیاسوده از ما به کنج و کمین　　کسی، جز وقایع نگار یمین
گناه آنقدرها برون از شمار　　که رنجد یسار سروش یسار
چو از پردهٔ پرس و جو بگزرند　　روانهای ما را بدوزخ برند
هر آئینه از ما بتر دامنے　　فرو میرد آتش بدان روشنی
بدان، تا چو این گرد خیزد، زراه　　بسوزند مارا بشرم گناه
ولی با چنین آتشی خانه سوز　　تر و خشک و آباد ویرانه سوز
نه این بسکه سوزان به داغ توایم　　ز پروانگان چراغ توایم
بهر گونه کالا روائے ز تست　　بما بهرهٔ ناروائے ز تست
زابرے که بارد بگلزار بر　　بروید گیا ہے بدیوار بر
بدان نابرومندی آن ناتوان　　ز سر سبزی باغ بخشد نشان
اگر خوار ور ناروائیم ما　　بباغ تو برگ گیا هیم ما
بخویش از ظهور جلالت خوشیم　　فروزینهٔ ایزدی آتشیم
تر آب جگر خستگی را نمی ست　　که گلهای باغ ترا شبنمی ست
زره ناشناسان کژرو بگشت　　دمد جادهٔ دیگر از روی دشت
فزاید بغوغای یوسف دوبهر　　ترنج و کف خرده گیران شهر
اگر کاسهٔ قیس مسکین شکست　　صدائی زلیلی دران کاسه ست

~~(باقی آئنده)~~

را بر



قیمت فی پرچه تین روپے پچاس پیسے ۳٫۵۰
قیمت سالانه باره روپے ۱۲

## مثنوی ابر گہر بار

### مرزا اسد الله خان غالب

### حکایت

[۱۰] شنیدم که شاهی درین دیر تنگ
ز پهلو (۱) برون راند لشکر بجنگ

گزین شهسواران عنان بر عنان
مهین نیزه داران سنان بر سنان

به پیچش ز چرمین عنان هاے سخت
ز حل را بدلو، اندرون پاره رخت

بجنبش ز رخشان سنان های تیز
بروی هوا نور خور ریز ریز

دلیرانه با لشکر نام جوئے
بآقلیم بیگانه آورد روئے

ز بس چست خود را به پیکار برد
بدشمن شبیخون بآیوار (۲) برد

بدان دم که در رهروے بر گرفت
ز بد خواه اورنگ و افسر گرفت

ز کالای تاراج دامن فشاند
به لشکر زر و مال دشمن فشاند

از آن گنج کز لعل و گوهر شمرد
سر خصم پامزد خود بر شمرد

هنوز از غباری که برجسته بود
بسا وره بر خاک ننشسته بود

که در جنبش از چرخ آرام یافت
زدادار پیرو زگر کام یافت

نیازی ز فرخندگے بازگشت
سوی کشور خویشتن باز گشت

خود آهسته رو بود، در ره ز نیش
فرستاد فرمان، بدستور خویش

که فرمان دهد، تا به هر گونه بهر
به بندند، آئین شادی به شهر

نمطها، به آراستن، نو کنند
پرستاری بخت خسرو کنند

بدین دل کشا مژده کز شه رشید
بهار طرب را سحر گه رسید

بروزی که با یستی از شاهراه
بایوان خرامد، خداوند گاه

هم از شام مشعل بر افروختند
امینان بکوشش نفس سوختند

به مهتاب شستند، سیمای خاک
فشاندند پروین بدیهای خاک

---

(۱) خراسان قدیم، ایک علاقے کا پرانا نام

(۲) ایوار روز: بمعنی سفر روز- ۱۲ (غالب)

